اور وہ چار سلاسل یہ ہیں:

(۱) سلسلۂ عالیہ صدیقیہ نقشبندیہ مجددیہ
(۲) سلسلہ عالیہ علویہ چشتیہ
(۳) سلسلہ عالیہ علویہ قادریہ
(۴) سلسلہ عالیہ سہروردیہ

ان میں سے تین سلاسل (قادریہ، چشتیہ، سہروردیہ) کی شرائط ان سلاسل کے اکابر رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی کتابوں میں درج شدہ تحقیقات کی موافق (جیسا کہ سیر السلوک اور مکاتیب حضرت شاہ غلام علی دھلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ) مندرجہ ذیل ہیں:

(۱) کثرتِ ذکر لسانی مع حضور قلبی
(۲) کثرتِ خلوت عن الناس
(۳) ترکِ دنیاوزینت وخواہش جس کو لفظ (زھد) میں اشارہ ہے)
(۴) ترکِ نکاح الی ان یصل الی مقام الکمال والتکمیل
(۵) کم بولنا
(۶) کم کھانا
(۷) لوگوں سے کم میل جول رکھنا
(۸) کثرتِ ریاضت
(۹) کثرت اربعینات وغیرھا۔

بقیہ شرائط جاننے کے لئے مکاتیب شریفہ اور ھدایت السالکین کی طرف رجوع فرمائیں۔ اور دیگر مطولات تصوف کو رجوع فرمائیں۔

شیخِ کامل مکمل رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی شرائط کے ساتھ ساتھ مذکورہ سلاسل ثلاثہ کی شرائط پر عمل کرنا اس پرفتن دور میں نہایت مشکل ہے اور جب تک مذکورہ شرائط کے ساتھ ان سلاسل میں ریاضت و مجاھدہ نہ کیا جائے تو مقصودی چیز (تزکیۂ نفس، تصفیہ قلب اور معرفِ الہٰی) کا حصول امکان عادی سے خارج ہے جبکہ سلسلۂ عالیہ صدیقیہ نقشبندیہ مجددیہ میں زیادہ کام شیخ کامل مکمل رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی توجہ کے ساتھ وابستہ ہے کہ ان کی توجہ کی برکت سے سالک بہت جلد مقاماتِ عالیہ میں ترقی وعروج حاصل کرلیتا ہے۔ (کما حققہ سیدنا الامام الربانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ فی المکتوبات الشریفۃ) جس طرح صحابۂ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم نے حضور اکرم ﷺ کی صحبتِ اقدس و توجہ شریف کی برکت سے بہت جلد مقامات عالیہ حاصل کرلئے تھے حتی کہ بعد میں آنے والے تمام اولیاء رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے افضل ہوگئے۔ اسی لئے تمام اہل سنت وجماعت رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اس بات پر متفق ہیں کہ " تمام قطب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ، ابدال رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اور اغواث رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ وغیرھا ایک ادنیٰ صحابی رضی اللہ تعالیٰ عنہ (یعنی صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم کے آپس کے درجات کے اعتبار سے) کے درجہ تک نہیں پہنچ سکتے۔ کیونکہ صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم ابتداء ہی سے صحبت خیر البشر ﷺ کی برکت سے وہ کچھ حاصل کرلیتے تھے جو بعد کے

اولیاء کرام رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہم کو شاید انتہا میں بھی کم حاصل ہو۔ (کماحققہ الامام الربانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ) عبد اللہ بن مبارک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے پوچھا گیا کہ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ (جو صحابی رسول ﷺ ہیں اور عمر بن عبد العزیز رضی اللہ تعالیٰ عنہ (جو صحابی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نہیں ہیں) میں سے کون سا افضل ہے؟ تو آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے جواباً فرمایا کہ جو غبار (گرد) حضرت امیر معاویہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے گھوڑے کی ناک میں (معیتِ نبوی ﷺ میں) داخل ہوا وہ بھی حضرت عمر بن عبد العزیز رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے افضل ہے۔ (یعنی صحابی رضی اللہ تعالیٰ عنہ، غیر صحابی سے یقیناً افضل ہے) (فلا تعدل بالصحبۃ شیئا۔ ملخصاً مکتوبات شریف) یعنی صحبت کے برابر کوئی شے نہیں ہے۔ حضرت سیدنا وحشی رضی اللہ تعالیٰ عنہ ایک صحبتِ نبوی ﷺ کی برکت سے حضرتِ اویس قرنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ خیر التابعین رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے افضل ہوئے۔ "فانظر الی برکات التوجہ والصحبۃ" اس سلسلۂ عالیہ کے شیخ کامل مکمل رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی ایک توجہ سو چلوں کا کام دیتی ہے (قالہ الامام الربانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ) یعنی جو ترقی عروج دیگر حضرت رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سو چلوں میں شاید حاصل کر سکیں وہ ترقی و عروج حقیقی نقشبندی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ حضرات شیخ کامل مکمل رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی ایک توجہ شریف سے حاصل کر لیتے ہیں۔ جس طرح حنفی مذہب دیگر مذاہب سے افضل اور زیادہ اوفق بالکتاب والسنۃ اور ادق واکمل ہے اسی طرح صدیقی نقشبندی نسبت باقی نسبتوں سے کئی وجوہات کے اعتبار سے اعلیٰ، افضل، ادق، اقرب، ایسر، اکمل، ادل، اسبق، اجل، اقدم اور اشرف ہے۔ (کما حققہ الامام الربانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ فی مکتوباتہ)

| | |
|---|---|
| نقشبندیہ عجب قافلہ سالارانند | کہ برند از رہ پنہاں بحرم قافلہ را |
| ھمہ شیران جہان بستہ ایں سلسلہ اند | روبہ از حیلہ چساں بگسلد ایں سلسلہ را |
| قاصرے گر کند ایں طائفہ را طعن قصور | حاشاللہ کہ برارم بہ زبان این گلہ را |

(مکتوبات شریف)

یعنی نقشبندی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ بزرگ حضرات عجیب سالار قافلہ ہیں جو پوشیدہ راستے سے قافلے کو حرم تک پہنچا دیتے ہیں۔ جہاں کے تمام شیر اسی سلسلہ سے بندھے ہوئے ہیں۔ لومڑی اپنے رکیک حملوں سے اس سلسلے کو درہم برہم نہیں کر سکتی۔ اگر کوئی کوتاہ فہم ان کو ناقص جانے یا زبانِ طعن دراز کرے تو اس کی مرضی، میں تو خدا کی پناہ چاہتا ہوں کہ ایسا شکوہ زبان پر لاؤں حضرت امام ربانی، واقفِ سرِ لامکانی، واقف تشابہات قرآنی، مجدد و منور الف ثانی، الشیخ احمد الفاروقی السرھندی رضی اللہ تعالیٰ عنہ (جو کہ عالم ربانی، مجتہد فی علم الکلام، صوفی اعظم، مجدد الف، قیوم زمان اور راسخ فی العلم اور چاروں سلاسل کی جامع شخصیت تھے اور جن کی شخصیت کو نہ صرف اہلسنت والجماعت رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ بلکہ دیگر تمام گمراہ فرقوں کے ہاں بھی

مقبولیت حاصل تھی، یعنی اللہ تعالیٰ نے انہیں مقبولیتِ عامہ سے نوازا تھا) نے اپنے متعدد مکاتیب شریفہ میں افضلیت نقشبندیہ کی مختلف وجوہ بیان فرمائی ہیں حالانکہ وہ خود پہلے سلسلہ عالیہ قادریہ، سلسلہ عالیہ چشتیہ اور سلسلہ عالیہ سہروردیہ میں اپنے والد بزرگوار رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے اور سلسلہ کبرویہ میں مولانا یعقوب صرفی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے خلیفہ مجاز تھے لیکن اس کے باوجود حضرت خواجہ باقی باللہ نقشبند رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے دستِ مبارک پر سلسلہ عالیہ نقشبندیہ میں بیعت ہو کر کمالاتِ عالیہ اور معارفِ دقیقہ حاصل کئے یعنی حضرت امام ربانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ چاروں سلاسل کے حقیقی فیض یافتہ تھے لیکن اس کے باوجود انہوں نے مکتوب نمبر ۲۹۰، ۱۵۱، ۱۳۱، ۲۰۶، ۲۰۰، ۱۱۰، ۱۹۰، ۱۶۸، ۹۰، ۵۸، ۲۱ وغیرہا (ج ۱ دفتر اول میں اور مکتوب نمبر ۳۵، ۴۳، ۴۲، ۲۳، ۱۸ وغیرھا (ج ۲ دفتر دوم) میں سلسلہ عالیہ نقشبندیہ کی افضلیت کی صراحت فرمائی ہے۔

ہم چند وجوہات یہاں بیان کرتے ہیں:

**نسبتِ صدیقی رضی اللہ تعالیٰ عنہ:** اس سلسلہ عالیہ کی نسبت حضرت سیدنا ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ سے ہے اور باقی تینوں سلاسل کی نسبت حضرت سیدنا علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ سے ہے۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ کے بارے میں حدیثِ مبارکہ ہے:

"ماصب اللہ یشأفی صدری الاصببتہ فی صدر أبی بکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ"۔[1]

**ترجمہ:** حضور اکرم ﷺ نے فرمایا کہ جو کچھ (انوار و تجلیات و فیوضات و برکات) میرے سینے (مبارکہ) میں اللہ نے انڈیلے ہیں وہ میں نے حضرت سیدنا ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے سینۂ (مبارکہ) میں انڈیل دیئے ہیں۔ (توجہ اور انعکاس سے) جس طرح ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ تمام صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم سے افضل ہیں۔ (جیسا کہ جمیع اہل سنت والجماعت رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ "من لدن عھد الصحابۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ الی زمننا ھذا" کا متفقہ عقیدہ ہے کہ "افضل البشر بعد الانبیاء علیھم السلام بالتحقیق سیدنا ابو بکر الصدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ" یعنی "انبیاء کرام علیہم السلام کے بعد سیدنا ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ تمام لوگوں سے تحقیقاً افضل ہیں" اسی طرح ان سے منسوب سلسلہ عالیہ صدیقیہ نقشبندیہ بھی دیگر سلاسل سے اسی وجہ سے افضل ہے۔ کما حققہ سیدنا الامام الربانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ۔

حضرت مفتیٔ اہل سنت مفتی محمد عبد اللہ نعیمی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اپنے فتاوٰی مجددیہ نعیمیہ کے ص ۳۵۹، ج ۱ پر سلسلۂ قادریہ اور سلسلۂ نقشبندیہ کی افضلیت کے بارے میں استفتاء کے جواب میں فرماتے ہیں کہ: "سلسلہ قادریہ کی ابتداء سیدنا علی کرم اللہ وجہہ سے ہے اور سلسلہ نقشبندیہ کی ابتداء سیدنا صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے ہے۔ سلسلہ نقشبندیہ افضل ہے اس

---

[1] (رواہ الامام السیوطی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فی الحاوی للفتاوی)

لئے کہ اس میں اتباع شریعت کی بہت تاکید ہے اور قادری سلسلہ کی انتہاء نقشبندیہ کی ابتداء ہے۔ سیدنا غوث اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی افضلیت اپنے ہم عصر اولیاء کرام رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ پر ہے نہ کہ کل پر"۔ اسی طرح تحقیق سیدنا امام ربانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے مکتوبات شریفہ میں اور علامہ عبد النبی شامی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے مجموعۃ الاسرار میں بھی فرمایا ہے۔

**(۲) التزامِ سنت و اجتناب بدعت:** افضلیتِ نقشبندیہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی ایک وجہ التزامِ سنت النبوی ﷺ اور اجتنابِ بدعت ہے۔ اس سلسلہ عالیہ کے بزرگ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ حتی الامکان رخصت سے اجتناب کرتے ہیں۔ اور عزیمت کو ہاتھ سے جانے نہیں دیتے۔ ان بزرگوں رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہم نے احوال و مواجید کو احکامِ شرعیہ کے تابع کیا ہے۔ اور اذواق و معارف کو شرع شریف کا خادم تصور کیا ہے۔ اگر سنت کی تابعداری کی دولت انہیں حاصل ہو اور احوال و کشف وغیرہا کچھ حاصل نہ ہو تو خوش ہوتے ہیں۔ اور اگر باوجود احوال (باطنی کیفیات) کے متابعتِ (شریعت) میں قصور و کمی معلوم ہو تو انہیں احوال پسند نہیں۔ حضرت خواجہ سیدنا عبد اللہ احرار رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں۔ کہ اگر تمام مواجید و احوال ہمیں دے دیں اور ہماری حقیقت کو اہل سنت والجماعت رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے اعتقاد سے نہ نوازیں تو سوائے خرابی کے کچھ نہیں جانتے اور اگر اعتقادِ اہل سنت والجماعت رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ ہمیں دے دیں اور احوال و کرامات وغیرہ کچھ نہ دیں تو پھر بھی کچھ غم نہیں۔[1]

اور بدعتِ حسنہ (جب وجوب کے درجہ میں نہ ہو اور شعارِ اہلسنت رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ بھی نہ ہو) سے بھی پرہیز کرتے ہیں۔ اور خصوصاً جب کہ وہ رافع سنت بھی ہو کیونکہ اس میں نور نہیں پاتے اور سن ۱۰۰۰ ھ کے بعد بدعتِ حسنہ کی گنجائش بھی کم رہ گئی ہے کیونکہ یہ دور فتن ہے اور اہلسنت رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے خلاف بعض فتنے بھی بدعتِ حسنہ کے نام پر اٹھیں گے تو اسلئے بھی گریز کرتے ہیں۔

ریاضاتِ شاقہ (جس میں شہرت و آفت زیادہ ہوتی ہے) جو صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم نے اختیار نہیں کیئے تھے، کی بجائے التزامِ سنت (خواہ موکدہ ہو یا زائدہ) کے دامن کو مضبوطی سے پکڑ لیتے ہیں۔

(کما صرّح به الامام الربانی رضی اللہ تعالیٰ عنه فی المکتوبات الشریفة)۔

**(۳) ابتداء کا انتہاء مندرج ہونا:** اس سلسلۂ عالیہ نقشبندیہ کی ابتداء میں دیگر سلاسل کی انتہاء (یعنی صورتِ انتہاء) مندرج ہے۔ چونکہ یہ سلسلہ بعینہ صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم کی طرز پر ہے اور جس طرح صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم کو ایک صحبتِ نبوی ﷺ میں جو کمالات حاصل ہوتے تھے وہ اولیاء امت رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہم کو انتہاء میں بھی شاید بہت کم میسر

[1] (مکتوبات شریف ج ۱)

ہوں۔ اسی طرح اس سلسلۂ عالیہ کے حضرات رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہم ابتداء میں ہی وہ کچھ پالیتے ہیں جو دیگر سلاسل کے حضرات رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہم کو انتہاء میں حاصل ہوتا ہے۔ "فھی طریق اندراج النھایۃ فی البدایۃ بطریق الانعکاس والتوجہ والمحبۃ کما حققہ الامام الربانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ مراراً" بشرطیکہ پیر رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کامل مکمل حقیقی نقشبندی ہو کیونکہ موصل (پہنچانے والا) پیر رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ ہے۔نہ کہ صرف سلسلہ۔ تو امام ربانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے بیان کردہ اصول پر عمل پیرا ہونا لازمی ہے۔

(۴) اقرب وایسر: یہ سلسلہ عالیہ صدیقیہ نقشبندیہ تمام سلاسل کی نسبت اقرب یعنی وصول الی اللہ میں سب سے زیادہ قریب ہے کیونکہ نقشبندی اکابر رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی ایک توجہ سو چلّوں کا کام دیتی ہے اور سالک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ بہت جلد واصل الی اللہ ہو جاتا ہے۔۔اور عمل کرنے اور اس کی شرائط پوری کرنے میں سب سے زیادہ آسان بھی ہے۔

کیونکہ اس کی بنیادی شرائط دو ہی ہیں:

(۱) صحبتِ شیخ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ مع الآداب    (۲) التزامِ سنتِ نبوی ﷺ

حضرت خواجۂ خواجگان سیدنا محمد بہاء الدین شاہ نقشبند رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں کہ: "ہمارا طریقہ سب طریقوں سے اقرب ہے"۔ کیونکہ اس میں جذب، سلوک پر مقدم ہے اور جذب میں اجتباء (چن لینا اور منتخب کرلینا) ہے کما قال اللہ سبحانہ "اللہ یجتبی الیہ من یشآ و یھدی الیہ من ینیب" اور اجتباء معبود و مقصود حقیقی کا فضل ہے۔

ذالک فضل اللہ یؤتیہ من یشآء و اللہ ذو الفضل العظیم۔

(۵) ذکرِ قلبی: اس سلسلۂ عالیہؑ کی ابتداء ذکر قلبی سے ہوتی ہے بلکہ اس میں ذکر قلبی (خفی) ہی ہوتا ہے۔ اور ذکر قلبی (خفی) ذکر لسانی سے ستّر (70) درجہ زیادہ فضیلت رکھتا ہے۔

کما فی الحدیث: الذکر الخفی الذی لا یسمعہ الحفظۃ سبعون ضعفا (رواہ الامام السیوطی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فی الحاوی للفتاوٰی)

یعنی ذکر خفی جسے حفظہ فرشتے بھی نہیں سن سکتے وہ ستر (70) درجہ فضیلت رکھتا ہے۔ ذکرِ قلبی (خفی) سے جذبِ الٰہی پیدا ہوتا ہے۔ جس سے عروج و ترقی جلدی سے ہوتی ہے۔

نقشبندیہ عجب قافلہ سالارانند    کہ برند از رہ پنہاں بحرم قافلہ راہ

اور ذکر قلبی ریآء سے بھی ابعد (دور) ہے اور حضور دائم بھی ذکر قلبی میں متصور ہے کیونکہ اس میں فتور و انقطاع نہیں ہوتا کماحققہ العلامۃ المظہری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فی تفسیرہ اور اس سلسلہ میں لسانی ذکر داخل کرنا بدعت فی الطریقت ہے۔(کما فی المظہری والمکتوبات الشریفۃ)

مگر یہ کہ کوئی ولی اللہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ دیگر سلاسل کی مناسبت سے خفیۃ یا جہرا کریں تو ٹھیک ہے جب دیگر سلاسل کا بھی جامع ہو۔۔جب ذکر قلبی (خفی) کمال تک پہنچ جاتا ہے۔

وہ ذاکر اس آیت کریمہ کا مصداق بن جاتا ہے کہ:

رجال لا تلھیھم تجارۃ ولا بیع عن ذکر اللہ ...الخ الآیۃ کما حققہ العلامۃ الامام محمود الآلوسی البغدادی رحمۃاللہ تعالیٰ علیہ فی تفسیرہ روح المعانی ذیل ھٰذہ الآیۃ الکریمۃ فلیراجع۔

(۶) تجلی ذاتی دائمی: اس سلسلہ عالیہ کے بزرگوں رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی (فناء وبقاء کے بعد) تجلی ذاتی دائمی نصیب ہوتی ہے جبکہ دیگر بزرگوں رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی تجلی ذاتی برقی ہوتی ہے یعنی بجلی کی طرح نمودار ہو کر پھر غائب ہو جاتی ہے اور عارضی شے پر دائمی شے کو فضیلت و فوقیت حاصل ہوتی ہے۔ "قیاس کن زگلستان میں بہار مرا" یعنی "میرے گلستاں سے میری بہار کا اندازہ کرلو"۔اور دیگر سلاسل کے بعض اکابر رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کو جو تجلی ذاتی دائمی حاصل ہوئی ہے وہ بھی نسبتِ صدیقی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے بطور اقتباس ہے جس طرح حضرت ابو سعید خزاز رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو جبہ مبارکہ سیدنا صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی وصولی کی وجہ سے تجلی ذاتی دائمی نصیب ہوئی تھی اور دائمی حضور اور یاداشت کے مقام سے سرفراز ہوئے تھے۔

(کماحققہ الامام الربانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ فی المکتوبات الشریفۃ المجلد الاول)

(۷)نسبتِ اصحاب النبی ﷺ: ایک وجہ فضیلتِ نقشبندیہ یہ ہے کہ یہ نسبتِ بعینہ صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے طریقہ پر صحبت، محب، آداب، انقیاد، اور اتباع سنت پر مبنی ہے حضرت مجدد الفِ ثانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اپنے والد بزرگوار خواجہ شیخ عبد الاحد رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا فرمان نقل فرماتے ہیں کہ "ایسا معلوم ہوتا ہے کہ تمام سلسلوں (قادریہ چشتیہ، سہروردیہ) کی نسبتوں کا خلاصہ نسبتِ نقشبندیہ ہے اور ہم بھی اب خود اسی نسبت پہ قائم ہیں"۔(زبدۃ المقامات)

اور مقدمہ مکتوبات شریفہ اردو از قاضی عالم الدین نقشبندی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ میں ہے کہ سیدنا امام ربانی مجدد الف ثانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا نقشبندی مجددی نسبت میں حضور اکرم ﷺ کے ایک روحانی فیصلہ چاروں سلاسل کا فیض مندرج ہو چکا ہے پس جو اس نسبت سے بہرہ ور ہوتا ہے اور اس کو چلاتا ہے اس کو چاروں سلاسل کا فیض اور چاروں سلاسل کے اکابر رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی روحانی مدد و خوشحالی مل جاتی ہے۔(ملخصاً تفصیل وہاں درج ہے)

## (۲) باب نمبر دو: امی ولی بن سکتا ہے کے بیان میں

طریقہٗ عالیہ نقشبندیہ مختلف زمانوں میں مختلف ناموں سے موسوم ہوتا رہا۔ سب سے پہلے طریقہ صدیقیہ سے مشہور ہوا جو حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے دورِ مبارک سے شیخ بایزید بسطامی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے دور تک رہا پھر حضرت سیدنا بایزید بسطامی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے حضرت خواجہ عبد الخالق رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ غجدوانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ تک طریقہ صدیقیہ طیفوریہ سے ملقب ہوا۔ پھر حضرت خواجہ عبد الخالق غجدوانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے سیدنا شاہ نقشبند رضی اللہ تعالیٰ عنہ تک صدیقیہ طیفوریہ خواجگانیہ کہلانے لگا۔ پھر سیدنا شاہ نقشبند رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی اجتہادی کوششوں اور مخلصانہ جدوجہد کی بدولت یہ طریقہ صدیقیہ طیفوریہ خواجگانیہ نقشبندیہ سے مشہور ہوگیا۔ پھر حضرت امام ربانی، شہباز لامکانی، واقفِ متشابہاتِ قرآنی، مجدد الفِ ثانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی اجتہادی اور تجدیدی کوششوں سے یہ طریقہ صدیقیہ نقشبندیہ مجددیہ کہلانے لگا۔ (کمافی تحفۃ النقشبندیۃ شرح حدیقۃ الندیہ خالدیہ)

اور اس زمانے میں حضرت خواجہٗ خواجگان، قطب ارشاد، قیوم زمان، مجدد عصر رواں جامع طرق اربعہ مجمع البحرین علامہ و خواجہ سیف الرحمٰن صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ زید مجدہ (جو متابعت نبوی علی التحیۃ والصلوۃ والثناء کے درجاتِ سبعہ سے متصف ہیں اور کامل و حقیقی وارث النبی صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّم ہیں) نے اپنی اجتہادی اور تجدیدی کاوشوں سے سلسلہٗ عالیہ نقشبندیہ مجددیہ کو صحیح طرز پر قائم و دائم فرمایا ہے اور فیضِ نقشبندی و مجددی کو اپنی آب و تاب کے ساتھ باکمال طریقہٗ سے مشرق و مغرب اور شمال و جناب میں پھیلایا ہے۔ اس لئے اس زمانے میں یہ سلسلہ صدیقیہ نقشبندیہ مجددیہ سیفیہ سے مشہور ہوگیا ہے پس سیفی کوئی نیا عقیدہ ،مذہب نہیں بلکہ حضرت مرشدنا مبارک صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی تجدیدی خدمات کی بناء پر سلوک و تصوف کی تبرکی نسبت ہے۔ اس کے علاوہ دیگر کئی اور وجوہات بھی ہیں جن کی وجہ سے سلسلہٗ عالیہ نقشبندیہ دیگر سلاسل سے افضل و بہتر ہے جنہیں علماء رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ و مشائخ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہم نے اپنے اپنے مقامات پر بیان فرمایا ہے۔ (مکمل تفصیل مکتوبات شریف، تفسیر مظہری، مکاتیب شاہ غلام دھلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ میں موجود ہے۔)

تنبیہ: ایک ضروری بات یہ ہے کہ نقشبندیہ سلسلے کی افضلیت بیان کرنے کا یہ مطلب ہرگز نہیں ہوتا کہ دیگر سلاسل کی کوئی اہمیت یا فضیلت نہیں۔ ایسا ہرگز نہیں ہے بلکہ ہر ایک سلسلہ عالیہ کے اپنے فضائل و برکات ہیں اپنی شرائط کے ساتھ۔ کیونکہ یہ تمام سلاسل، دریائے نبوی صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّم کی نہریں ہیں، جو دریائے نبوی اسے سیراب ہوتی ہیں کیونکہ ان سلاسل سے مقصود اصلی رضائے الٰہی اور معرفت الٰہی کا حصول ہے لیکن شرط صرف یہ ہے کہ شیخ کامل مکمل رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ ہو اور سلسلہ کو اپنے اکابر رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہم کی شرائط و آداب کے مطابق چلا رہا ہو، چاہے وہ کسی بھی سلسلہ کا ہو اور مرید متبع شرع اور طالب صادق ہو۔ اگر یہ دونوں نہ ہو یا ایک نہ ہو تو کسی سلسلہ عالیہ کی فضیلت سے اسے فائدہ حاصل نہ ہوگا۔ لیکن پھر بھی حقیقی نقشبندی

مجددی نسبت کو تمام نسبتوں پر فضیلت حاصل ہے اور سب سے اقرب و ایسر ہے اور یہ حضرت امام ربانی مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی تحقیق ہے جو کہ چاروں سلاسل کے جامع اور ہزار سالہ مجدد ہیں تو ہمیں چاہیئے کہ اس سلسلہ کی حقیقی باشرائط بزرگوں رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے فیوض وبرکات سے بھی مستفید ہو جائیں (وفقنا اللہ سبحانہ لذالک بجاہ حبیبہ ﷺ) اور تعدد پیر رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہم کے جواز و عدم جواز اور وجوب کی تحقیق کیلئے ہمارے مرشد مبارک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی کتاب مستطاب "ھدایۃ السالکین" کی طرف رجوع فرمائیں تشفّی ہو جائے گی، رہا سلاسلِ اربعہ کے اسباق اور اس کی ترتیب تو اس کیلئے بھی ہدایت السالکین اور بعض مکاتیبِ مبارک صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی طرف رجوع فرمائیں۔

آخر میں دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ ہم سب کو حق سمجھنے، ماننے اور اس پر عمل کرنے کی توفیق عطا فرمائے اور تعصب و عناد سے بچائے اور چاروں سلاسل کے فیوضات و برکات اور بالخصوص سلسلۂ عالیہ نقشبندیہ مجددیہ سیفیہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے تمام کمالات و برکات سے بہرہ مند فرمائے اور ہمیں استقامت، عفو و مغفرت، عافیت دارین، خیر الدنیا والآخرۃ اور وراثتِ حقیقی سے نوازے۔

بفضلہ و کرمہ و علیٰ آلہ و اصحابہ اتباعہ اجمعین و بطفیلِ حبیبہ اآمین یارب العٰلمین
بحرمۃ سید المرسلین علیہ افضل الصلوٰت و اکمل التسلیمات۔
و آخر دعوانا ان الحمد للہ رب العلمین

## (۳) باب نمبر تین: اولیاء اللہ کی فراست کا بیان

بعض علماء اولیاء اللہ کی فراست سے انکار کرتے ہیں حالانکہ اولیاء کرام رحمہم اللہ کا تعلیم الٰہی کا غیب پر مطلع ہونا معجزات سید الانبیاء علیہم السلام سے ہے جو آپ کے صدق نبوت ورسالت اور دین اسلام کی حقانیت وصداقت کی دلیل ہے (اور چونکہ اللہ تعالیٰ نے آپ کو بے شمار اور بے حد وحساب معجزات عطاء فرمائے ہیں) لہٰذا ایسے اولیاء کرام بھی بحمد اللہ کثیر التعداد ہیں اور ہر دور اور ہر علاقہ میں موجود رہے ہیں اور ان شاء اللہ رہیں گے۔

امام ابو عیسیٰ ترمذی متوفی ۲۷۹ھ روایت کرتے ہیں:

حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ إِسْمَاعِيلَ قَالَ: حَدَّثَنَا أَحْمَدُ بْنُ أَبِي الطَّيِّبِ قَالَ: حَدَّثَنَا مُصْعَبُ بْنُ سَلَّامٍ، عَنْ عَمْرِو بْنِ قَيْسٍ، عَنْ عَطِيَّةَ، عَنْ أَبِي سَعِيدٍ الخُدْرِيِّ، قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: اتَّقُوا فِرَاسَةَ المُؤْمِنِ فَإِنَّهُ يَنْظُرُ بِنُورِ اللَّهِ، ثُمَّ قَرَأَ: {إِنَّ فِي ذَلِكَ لَآيَاتٍ لِلْمُتَوَسِّمِينَ} (الحجر: 75)

ترجمہ: حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا مومن کی فراست سے ڈرو کیونکہ وہ اللہ کے نور سے دیکھتا ہے۔ پھر نبی کریم ﷺ نے یہ آیت کریمہ پڑھی۔ {إِنَّ فِي ذَلِكَ لَآيَاتٍ لِلْمُتَوَسِّمِينَ} (الحجر: 75)[1]

امام ابو جعفر محمد بن جریر طبری متوفی ۳۱۱ھ لکھتے ہیں:

حدثنی ابو شرحبیل الحمصی قال ثنا سلیمان بن سلمة قال ثنا المؤمل بن سعید بن یوسف الرحبی قال ثنا ابو المعلی اسد بن وداعة الطائی قال ثنا وهب بن منبه عن طاؤس بن کیسان عن ثوبان قال قال رسول الله ﷺ احذروا فراسة المؤمن فانه ینظر بنور الله وینطق بتوفیق الله۔

ترجمہ: حضرت ثوبان رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا مومن کی فراست سے ڈرو کیونکہ وہ اللہ کے نور سے دیکھتا ہے اور اس کی توفیق سے بولتا ہے۔[2]

امام ابو جعفر محمد بن جریر طبری متوفی ۳۱۱ھ لکھتے ہیں:

حدثنا عبد الاعلی بن واصل قال ثنی سعید بن محمد الجرمی قال ثنا عبد الواحد بن واصل قال ثنا ابو بشر المزلق عن ثابت البنانی عن انس قال قال رسول الله ان لله عبادا یعرفون الناس بالتوسم۔

---

[1] (سنن الترمذی باب ومن سورۃ الحجر ج ۵ ص ۲۹۸ رقم الحدیث ۳۱۲۷ مطبوعہ دار احیاء التراث العربی بیروت)، (المعجم الکبیر ج ۸ ص ۱۰۲ رقم الحدیث ۷۴۹۷ مطبوعہ مکتبۃ العلوم والحکم الموصل)، (تاریخ بغداد حرف الکاف من اباء المحمدین ج ۳ ص ۱۹۱ برقم ۱۲۳۴ مطبوعہ دار لکتب العلمیۃ بیروت)، (حلیۃ الاولیاء ج ۱۰ ص ۲۸۱۔۲۸۲ مطبوعہ دار الکتاب العربی بیروت)

[2] (جامع البیان فی تفسیر القرآن المعروف تفسیر طبری تحت سورۃ الحجر آیت نمبر ۷۵ ج ۱۴ ص ۴۶۔۴۷ مطبوعہ دار الفکر بیروت)

## (۳) باب نمبر تین: اولیاء اللہ کی فراست کا بیان

ترجمہ: حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا بے شک اللہ کے کچھ ایسے بندے ہیں جو لوگوں کو توسم (فراست) سے پہچان لیتے ہیں۔[1]

امام ابو جعفر محمد بن جریر طبری متوفی ۳۱۰ھ لکھتے ہیں:

حدثنی احمد فتعبدوہ قال ثنا الحسن بن محمد قال ثنا الفرات بن السائب قال ثنا میمون بن مہران عن ابن عمر قال قال رسول اللہ ﷺ اتقوا فراسۃ المؤمن فان المؤمن ینظر بنور اللہ۔

ترجمہ: حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا مومن کی فراست سے ڈرو کیونکہ وہ اللہ کے نور سے دیکھتا ہے۔[2]

ولیوں کے امام مشکل کشا حضرت علی رضی اللہ عنہ کے علم کی ایک جھلک ملاحظہ فرمائیں:

اخرج ابن عساکر عن الحسن بن محمد العلوی قال: کنت بالکوفۃ وانا صبی فی المسجد الجامع وقد جاء القرامطۃ بالحجر الاسود وکان اھل الکوفۃ قد رووا عن امیر المومنین علی علیہ السلام انہ قال: کانی بالاسود الدندانی من اولادحام قد دلی الحجر الاسود من القنطرۃ السابعۃ فی مسجدی ھذا یقال لہ (رخمۃ) وذکروا اسمہ بالحاء (رحمۃ) قال: فلما دخلوا المسجد قال السید القرمطی یا رخمۃ بالخاء قم فقام اسود دندانی من اولادحام کما ذکر امیر المؤمنین فاعطاہ الحجر وقال: اطلع الی سطح المسجد ودل الحجر فاخذہ وطلع فجاء یدلیہ من القنطرۃ الاولی وکان انساناً دفعہ الی الثانیۃ وکان کلما اراد ان یدلیہ من القنطرۃ مشی الی قنطرۃ اخری حتی وصل الی القنطرۃ السابعۃ ودلاہ منھا فکبر الناس لقول امیر المؤمنین وتصحیح قولہ۔

ترجمہ: ابن عساکر رحمۃ اللہ علیہ نے الحسن بن محمد علوی رحمۃ اللہ علیہ سے روایت کی انہوں نے کہا میں بچپن میں کوفہ کی جامع مسجد میں تھا جب کہ قرامطہ (جو کہ ملاحدہ روافض کی قوم تھی اور خلافت عباسیہ میں انہوں نے خروج کیا تھا) حجر اسود کو لائے تو اہل کوفہ نے امیر المومنین حضرت علی مرتضیٰ رضی اللہ عنہ کی ایک روایت بیان کی کہ حضرت علی مرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے فرمایا گویا میں اسود دندانی کو جو کہ حام کی اولاد سے ہے دیکھ رہا ہوں کہ اس نے میری اس مسجد کے ساتویں کنگرے سے حجر اسود کو گرایا ہے۔ اس کا نام رخمہ ہے۔ (علماء اس کا نام رحمہ حاء کے ساتھ بتاتے ہیں) راوی نے بیان کیا جب قرامطہ مسجد کے اندر آئے تو ان کے سردار نے کہا اے رخمہ اٹھ تو اسود دندانی (جو کہ اولاد حام سے تھا جیسا کہ امیر المومنین علی مرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے بیان کیا تھا) اٹھا اور اسے حجر اسود دے کر کہا اسے مسجد کی چھت پر لے جا اور اوپر سے اسے گرادے تو وہ حجر اسود کو

[1] (جامع البیان فی تفسیر القرآن المعروف تفسیر طبری تحت سورۃ الحجر آیت نمبر ۷۵ ج ۱۴ ص ۴۶ مطبوعہ دار الفکر بیروت)

[2] (جامع البیان فی تفسیر القرآن المعروف تفسیر طبری تحت سورۃ الحجر آیت نمبر ۷۵ ج ۱۴ ص ۴۶ مطبوعہ دار الفکر بیروت)، (حلیۃ الاولیاء ذکر میمون بن مہران رحمۃ اللہ علیہ ج ۴ ص ۹۴ مطبوعہ دار الکتاب العربی بیروت)

## (۳) باب نمبر تین: اولیاء اللہ کی فراست کا بیان

لے کر مسجد کی چھت پر چڑھا اور وہ پہلے کنگرے کے قریب سے اسے گرانے لگا تو ایک انسان نے دوسرے کنگرے کی طرف دھکیل دیا پھر جب وہ اسے وہاں سے گرانے لگا تو تیسرے کنگرے کی طرف دھکیل دیا۔ یہاں تک کہ وہ ساتویں کنگرے کے پاس پہنچے اور وہاں سے اس نے حجر اسود کو گرا دیا۔ یہ واقعہ دیکھ کر امیر المومنین رضی اللہ عنہ کے قول کی صداقت پر لوگوں نے اللہ اکبر کا نعرہ لگایا کہ کس طرح ان کی غیبی خبر صحیح ثابت ہوئی۔[1]

حافظ ابو عمرو ابن عبد البر مالکی متوفی ۴۶۳ھ حضرت ابو الطفیل عامر بن واثلہ رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں۔

قال شهدت علی بن ابی طالب یخطب فقال فی خطبته سلونی فو الله لا تسألونی عن شئ الی یوم القیمة الا حدثتکم به۔

ترجمہ: میں مولیٰ علی کرم اللہ تعالیٰ وجہہ کے خطبہ میں حاضر تھا امیر المومنین نے خطبہ میں ارشاد فرمایا مجھ سے دریافت کرو خدا کی قسم قیامت تک جو چیز ہونے والی ہے مجھ سے پوچھو میں بتادوں گا۔[2]

امام شعرانی کبریت احمر میں فرماتے ہیں:

و اما شیخنا السید علی الخواص رضی الله عنه فسمعته یقول لا یکمل الرجل عندنا حتی یعلم حرکات مریده فی انتقاله فی الاصلاب و هو من یوم الست الی استقراره فی الجنة او فی النار۔

ترجمہ: ہم نے اپنے شیخ سید علی خواص رضی اللہ عنہ کو فرماتے ہوئے سنا کہ ہمارے نزدیک اس وقت تک کوئی مرد کامل نہیں ہوتا جب تک کہ اپنے مرید کی حرکات نسبی کو نہ جان لے۔ یوم میثاق سے لے کر اس کے جنت یا دوزخ میں داخل ہونے تک کو۔[3]

شاہ ولی اللہ صاحب فیوض الحرمین میں فرماتے ہیں:

ثم انه ینجذب الی حیز الحق فیصیر عبد الله فیتجلی له کل شئی۔

ترجمہ: پھر وہ مرد عارف بارگاہ حق کی طرف جذب ہو جاتے ہیں پس وہ اللہ کے بندے ہوتے ہیں اور ان کو ہر چیز ظاہر ہو جاتی ہے۔[4]

مشکوۃ جلد اول کتاب الدعوات باب ذکر اللہ والتقرب میں ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے بروایت بخاری۔

فاذا احببته فکنت سمعه الذی یسمع به و بصره الذی یبصر به و یده التی یبطش بها و رجله التی یمشی بها۔

---

[1] (خصائص الکبری ج ۲ ص ۲۷۳۔ ۲۷۴ مطبوعہ دار الکتب العلمیہ بیروت)

[2] (جامع بیان العلم و فضله باب فی ابتداء العالم جلساء بالفائدة و قوله سلونی ج ۱ ص ۱۳۸ مطبوعه دار الفکر بیروت)، (ذخائر العقبی فی مناقب ذوی القربی ص ۸۳ مطبوعه دار الکتب المصریة)

[3] (الکبریت الاحمر بهامش الیواقیت و الجواهر الباب الرابع و الثمانین و ماتین ج ۲ ص ۳۳۰ مطبوعه دار احیاء التراث العربی بیروت)

[4] (فیوض الحرمین ص ۱۷۵ مطبوعه محمد سعید اینڈ سنز کراچی)

## (۳) باب نمبر تین: اولیاء اللہ کی فراست کا بیان

ترجمہ: رب تعالیٰ فرماتا ہے پس جبکہ میں اس بندے سے محبت کرتا ہوں تو اس کے کان بن جاتا ہوں جس سے وہ سنتا ہے اور آنکھ بن جاتا ہوں جس سے وہ دیکھتا ہے اور اس کا ہاتھ بن جاتا ہوں جس سے وہ پکڑتا ہے اور اس کا پاؤں بن جاتا ہوں جس سے وہ چلتا ہے۔ [1]

یہ بھی خیال رہے کہ حضرت خضر علیہ السلام والیاس علیہ السلام اس وقت زمین پر زندہ ہیں۔ اور یہ حضرات اب امت مصطفی علیہ السلام کے ولی ہیں اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام جب تشریف لائیں گے وہ بھی اس امت کے ولی کی حیثیت سے ہوں گے۔ ان کے علوم کا ہم پہلے ذکر کر چکے ہیں، ان کے علوم بھی اب حضور علیہ السلام کی امت کے اولیاء کے علوم ہیں۔

[1] (صحیح بخاری کتاب الرقاق باب التواضع ج ۵ ص ۲۳۸۴ رقم الحدیث ۶۱۳۷ مطبوعہ دار ابن کثیر بیروت)، (صحیح ابن حبان ج ۲ ص ۵۸ رقم الحدیث ۳۴۷ مطبوعہ موسسۃ الرسالۃ بیروت)، (سنن الکبریٰ للبیہقی ج ۱۰ ص ۲۱۹ مطبوعہ دار الباز مکۃ المکرمۃ)، (الزہد الکبیر للبیہقی ج ۲ ص ۲۶۹ رقم الحدیث ۶۹۶ مطبوعہ موسسۃ الکتب الثقافیۃ بیروت)

## (۴) باب نمبر چار: اولیاء اللہ کا بعد الوفات لوگوں کی امداد کرنے کا بیان

بعض علماء امداد الاولیاء یعنی اولیاء اللہ کی بعد الوفات زندوں کی امداد کرنے کے منکر ہیں، اور کہتے ہیں کہ اولیاء اللہ کچھ نہیں کر سکتے۔

حالانکہ اولیاء اللہ زندوں کی بعد الوفات امداد کر سکتے ہیں:

کقولہ تعالی لَتُؤْمِنُنَّ بِهٖ وَلَتَنصُرُنَّهٗ (آل عمران ۸۱)

ترجمہ: تو تم ضرور ضرور اس پر ایمان لانا اور ضرور ضرور اس کی مدد کرنا۔

اس سے معلوم ہوا کہ صالحین بعد وفات بھی مدد کرتے ہیں کیونکہ انبیاء سے دین محمدی ﷺ کی مدد کا عہد لیا گیا حالانکہ ربّ تعالیٰ جانتا تھا کہ حضور کے زمانہ میں یہ حضرات وفات پا چکے ہوں گے اور حضرت موسیٰ علیہ السلام نے مدد کی۔ اس طرح کہ شبِ معراج پچاس نمازوں کو پانچ کرا دیں۔ اس طرح اب بھی حضور کی مدد اپنی امت پر برابر جاری ہے اگر ان کی مدد نہ ہو تو ہم کوئی نیکی نہیں کر سکتے۔ اس سے معلوم ہوا کہ انبیائے کرام علیہم السلام اور اولیاء اللہ، شہداء، مؤمنین، صالحین سے بعد وفات امداد طلب کرنا بھی حکم خداوندی ہے کہ اس پر عقیدہ اور عمل رکھنا اللہ تعالیٰ اور رسول اللہ ا اور قرآن کریم پر ایمان رکھنا ہے لہٰذا اس کے منکر کیلئے سخت حکم ہے۔

تفسیر الصاوی جلد اول میں ہے:

فمن زعم ان النبی ﷺ کآحاد الناس لا یملک شیئا أصلا و لا نفع به لا ظاهر او لا باطنا فهو کافر خاسر الدنیا و الآخرة و استدلاله بهذه الآیة ضلال مبین۔

ترجمہ: جس کا یہ گمان ہو کہ نبی اکرم ﷺ عام مسلمانوں کی مانند اور بالکل کسی چیز کے مالک نہیں اور نہ ہی ان کی ذات سے کوئی ظاہری باطنی نفع ہے ایسا عقیدہ رکھنے والا مسلمان نہیں بلکہ کافر ہے۔

خسر الدنیا و الآخرة و استدلاله بهذه الآیة ضلال مبین۔[1]

**سوال: اس میں تو صرف نبی علیہ السلام کے امداد اور نفع پہنچانے کی دلیل ہے اور صرف آپ ﷺ کی مدد اور نفع پہنچانے سے انکار کرنے والوں کیلئے وعید ثابت ہے نہ کہ اوروں کے متعلق۔**

جواب: جس طرح نبی ﷺ سے یا اور کسی نبی علیہ السلام سے مدد طلب کرنا شرک و بدعت نہیں بلکہ عین ایمان ہے اسی طرح اولیاء اللہ، شہداء، صالحین اور مؤمنین سے مدد طلب کرنا بھی عین ایمان ہے کیونکہ اولیاء اللہ، شہداء، صالحین اور مؤمنین

---

[1] (ج ۱۰ ص ۱۵۸، ج ا ص ۱۶۱ حصہ اول۔ تحفۃ المؤمنین ص ۱)

کی پیروی تابعداری عین نبی ﷺ کی اطاعت، تابعداری اور پیروی ہے جس طرح نبی کی اطاعت اطاعتِ خداوندی ہے اسی طرح صالحین کی تابعداری رسول اللہ ﷺ اور اللہ تعالیٰ کی اطاعت ہے۔

**کقولہ تعالیٰ: وَمَنْ يُطِعِ اللّٰهَ وَالرَّسُولَ فَأُولَئِكَ مَعَ الَّذِينَ أَنْعَمَ اللّٰهُ عَلَيْهِم مِنَ النَّبِيِّينَ وَالصِّدِّيقِينَ وَالشُّهَدَاءِ وَالصَّالِحِينَ وَحَسُنَ أُولَئِكَ رَفِيقًا (النساء ۶۹)**

ترجمہ: اور جو اللہ اور اس کے رسول کا حکم مانے تو اسے ان کا ساتھ ملے گا جن پر اللہ تعالی نے فضل کیا، یعنی انبیاء، صدیقین اور شہداء اور نیک لوگ یہ کیا ہی اچھے ساتھی ہیں۔

اس سے معلوم ہوا کہ جو اللہ تعالیٰ اور رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ واصحابہٖ وسلم کا حکم مانے۔ تو وہ صدیقین، شہداء، صالحین میں سے ہو گا (دوسرا یہ کہ) جو چیز انبیاء کے لئے معجزہ ہے وہی اولیاء اللہ کیلئے کرامت ہے۔ معجزہ اصل ہے اور کرامت فرع ہے اور اہلِ سنت کا عقیدہ ہے کہ انبیائے کرام علیہم السلام کا معجزہ اور اولیاء اللہ کی کرامت بعد الوفات منقطع نہیں ہوتی بلکہ باقی ہے اس لئے جس طرح نبی سے بعد وفات مدد طلب کرنا اور نفع لینا عین ایمان ہے اسی طرح اولیاء اللہ صدیقین، مؤمنین اور صالحین سے بھی بعد وفات مدد طلب کرنا عین ایمان ہے اور اس عقیدہ کو بدعت، کفر اور شرک کہنے والا خود خارجی معتزلی، زندیق، منافق، وہابی جبری کافر ہے اگر ایسا عقیدہ بدعت، کفر، شرک اور حرام ہو تو دلیل پیش کرنا چاہیئے جیسا قولِ خداوندی ہے: **قُلْ هَلُمَّ شُهَدَاءَكُمُ الَّذِينَ يَشْهَدُونَ أَنَّ اللّٰهَ حَرَّمَ هَذَا (الانعام ۱۵۰)** تم فرماؤ لاؤ اپنے وہ گواہ جو گواہی دیں کہ اللہ تعالیٰ نے اسے حرام کیا۔ معلوم ہوا کہ جس چیز کی حرمت نہ دکھائی جاسکے وہ حلال ہے اور یہاں شہداء سے مراد کتاب اللہ کی آیت یا ان کے پیغمبروں کے اقوال ہیں۔ نہ کہ خود ان کی بکواس جیسا کہ وہابیہ کرتے ہیں۔ اس لئے اکابرین اہلسنت اولیاء اللہ کی وفات کے بعد امداد طلب کرنے پر اظہار عقیدت پیش کرتے ہیں۔

جیسا حجۃ الاسلام امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا:

**قال امام غزالی من یستمد بہ فی حیوتہ یستمد بہ بعد مماتہ۔** [1]

**وقال الامام الغزالی فی الاحیاء کل من یستمد بہ فی حیوتہ یستمد بہ بعد وفاتہ کذا نقل الشیخ عبدالحق الدہلوی فی شرح المشکوٰۃ وقال الامام الشافعی ان قبر الامام موسیٰ الکاظم علیہ الرحمۃ تریاق مجرب لاجابۃ الدعوات ونقل عن بعض المشائخ ان الشیخ معروف الکرخی والشیخ الغوث الاعظم سیدنا الشیخ محی الدین عبدالقادر الجیلانی قدس سرہما تصرفہما فی القبور کتصرفہما فی الحیوۃ نفعنا اللہ تعالی ببرکاتہم واوصلنا الی مثل مالاتہم امین۔ کتاب نور الایمان بزیارت آثار حبیب الرحمٰن"۔**

---

[1] (ص ۴۲ البصائر مصنفہ حمد اللہ دیوبندی)

## (۴) باب نمبر چار: اولیاء اللہ کا بعد الوفات لوگوں کی امداد کرنے کا بیان

حافظ ابو القاسم سلیمان بن احمد الطبرانی رحمہ اللہ روایت کرتے ہیں:

حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ اللهِ الْقُرْمُطِيُّ مِنْ وَلَدِ عَامِرِ بْنِ رَبِيعَةَ بِبَغْدَادَ, حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ سُلَيْمَانَ بْنِ نَضْلَةَ الْخُزَاعِيُّ, حَدَّثَنَا عَمِّي مُحَمَّدُ بْنُ نَضْلَةَ, عَنْ جَعْفَرِ بْنِ مُحَمَّدٍ، عَنْ أَبِيهِ، عَنْ جَدِّهِ عَلِيِّ بْنِ الْحُسَيْنِ, حَدَّثَتْنِي مَيْمُونَةُ بِنْتُ الْحَارِثِ زَوْجُ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ أَنَّ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ بَاتَ عِنْدَهَا فِي لَيْلَتِهَا, فَقَامَ يَتَوَضَّأُ لِلصَّلَاةِ, فَسَمِعْتُهُ يَقُولُ فِي مُتَوَضَّئِهِ: لَبَّيْكَ لَبَّيْكَ ثَلَاثًا, نُصِرْتَ نُصِرْتَ، ثَلَاثًا, فَلَمَّا خَرَجَ قُلْتُ: يَا رَسُولَ اللهِ, سَمِعْتُكَ تَقُولُ فِي مُتَوَضَّئِكَ: لَبَّيْكَ لَبَّيْكَ ثَلَاثًا, نُصِرْتَ نُصِرْتَ، ثَلَاثًا, كَأَنَّكَ تُكَلِّمُ إِنْسَانًا, فَهَلْ كَانَ مَعَكَ أَحَدٌ؟ فَقَالَ: هَذَا رَاجِزُ بَنِي كَعْبٍ يَسْتَصْرِخُنِي, وَيَزْعُمُ أَنَّ قُرَيْشًا أَعَانَتْ عَلَيْهِمْ بَنِي بَكْرٍ, ثُمَّ خَرَجَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ, فَأَمَرَ عَائِشَةَ أَنْ تُجَهِّزَهُ, وَلَا تُعْلِمُ أَحَدًا، قَالَتْ: فَدَخَلَ عَلَيْهَا أَبُو بَكْرٍ, فَقَالَ: يَا بُنَيَّةُ, مَا هَذَا الْجِهَازُ؟ فَقَالَتْ: وَاللهِ, مَا أَدْرِي, فَقَالَ: وَاللهِ, مَا هَذَا زَمَانُ غَزْوِ بَنِي الْأَصْفَرِ, فَأَيْنَ يُرِيدُ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ؟ قَالَتْ: وَاللهِ, لَا عِلْمَ لِي قَالَتْ: فَأَقَمْنَا ثَلَاثًا, ثُمَّ صَلَّى الصُّبْحَ بِالنَّاسِ, فَسَمِعْتُ الرَّاجِزَ يُنْشِدُهُ:

البحر الرجز

| | |
|---|---|
| يَا رَبِّ إِنِّي نَاشِدٌ مُحَمَّدَا | حِلْفَ أَبِينَا وَأَبِيهِ الْأَتْلَدَا |
| إِنَّا وَلَدْنَاكَ وَكُنْتَ وَلَدَا | ثَمَّةَ أَسْلَمْنَا, وَلَمْ نَنْزَعْ يَدَا |
| إِنَّ قُرَيْشًا أَخْلَفُوكَ الْمَوْعِدَا | وَنَقَضُوا مِيثَاقَكَ الْمُؤَكَّدَا |
| وَزَعَمُوا أَنْ لَسْتَ تَدْعُو أَحَدَا | فَانْصُرْ هَدَاكَ اللهُ نَصْرًا أَيِّدَا |
| وَادْعُ عِبَادَ اللهِ يَأْتُوا مَدَدَا | فِيهِمْ رَسُولُ اللهِ قَدْ تَجَرَّدَا |

إِنْ سِيمَ خَسْفًا وَجْهُهُ تَرَبَّدَا

فَقَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ: لَبَّيْكَ لَبَّيْكَ ثَلَاثًا, نُصِرْتَ نُصِرْتَ، ثَلَاثَ.....الخ۔[1]

امام عبد الملک بن ہشام رحمہ اللہ لکھتے ہیں:

فقال رسول اللہ انصرت یا عمرو بن سالم۔

ترجمہ: حضور ﷺ نے فرمایا اے عمرو تمہاری مدد کی گئی۔

امام محمد بن سعد رحمہ اللہ لکھتے ہیں:

و خرج عمرو بن سالم الخزاعی فی اربعین راکبا من خزاعة فقدموا علی رسول اللہ ا یخبرونه بالذی اصابھم ویستنصرونه۔

---

[1] (طبرانی صغیر ج ۲ ص ۷۳۔۷۴ مطبوعہ دارالکتب العلمیہ بیروت)، (الاستیعاب ذکر حضرت عمرو بن سالم رضی اللہ عنہ ج ۳ص ۱۷۵ برقم ۱۹۱۲ مطبوعہ دارالجیل بیروت)

ترجمہ: حضرت عمرو بن سالم الخزاعی رضی اللہ عنہ چالیس خزاعی سواروں کے ساتھ روانہ ہوئے یہ لوگ رسول اللہ ﷺ کے پاس آئے آپ کو اس مصیبت کی خبر دی جو انہیں پیش آئی اور مدد کی درخواست کی۔ [1]

امام ابو جعفر محمد بن جریر طبری رحمہ اللہ لکھتے ہیں:

**قد نصرت یا عمرو بن سالم۔**

ترجمہ: حضور ﷺ نے فرمایا اے عمرو بن سالم! تمہاری مدد ہو چکی ہے۔ [2]

امام ابو بکر احمد بن حسین بیہقی رحمہ اللہ روایت کرتے ہیں:

**فقال رسول اللہ ﷺ نصرت یا عمرو بن سالم۔**

ترجمہ: حضور ﷺ نے فرمایا اے عمرو بن سالم! تمہاری مدد ہو چکی ہے۔ [3]

امام اسماعیل بن محمد بن الفضل الاصبہانی رحمہ اللہ لکھتے ہیں:

**اخبرنا الشریف ابو نصر الزینی انا ابو طاہر المخلص ثنا یحیی بن محمد املاء ثنا یحیی بن سلیمان بن نضلة الخزاعی بالمدینة سنة خمس واربعین ومائتین حدثنی عمی محمد بن نضلة عن جعفر بن محمد عن ابیه عن جده عن میمونة بنت الحارث زوج النبی ﷺ ان رسول اللہ ﷺ بات عندھا فی لیلتھا ثم قام یتوضا للصلاة فسمعته وھو یقول لبیک لبیک ثلاثا او نصرت نصرت ثلاثا قالت فلما خرج من متوضاہ قلت یارسول اللہ بابی انت وامی سمعتک تکلم انسانا فھل کان معک احد؟ فقال ھذا راجز بنی کعب یستصرخنی الخ۔**

ترجمہ: حضرت ام المومنین میمونہ رضی اللہ عنہا بیان فرماتی ہیں کہ نبی اکرم ﷺ نے ایک رات میرے ہاں قیام کیا آپ ﷺ وضو کے لئے اٹھے تو میں نے آپ ﷺ کو وضو کے دوران ارشاد فرماتے ہوئے سنا "میں حاضر ہوں مدد کو پہنچا میں تمہاری مدد کر دی گئی ہے جب آپ باہر تشریف لائے تو میں نے عرض کیا یارسول اللہ ﷺ میں نے آپ ﷺ کو حالت وضو میں تین بار لبیک لبیک نصرت نصرت کہتے ہوئے سنا ہے۔ گویا آپ کسی انسان سے گفتگو فرما رہے تھے۔ کیا آپ ﷺ کے ساتھ کوئی تھا۔ فرمایا ہاں بنی کعب کا راجز مجھے مدد کے لئے پکار رہا تھا۔ [4]

امام ابی الربیع سلیمان بن موسی الکلاعی الاندلسی رحمہ اللہ لکھتے ہیں:

**فقال رسول اللہ نصرت یا عمرو۔**

---

[1] (طبقات الکبری ابن سعد سریة رسول اللہ ﷺ عام الفتح ج ۲ ص ۱۳۴ مطبوعہ دار صادر بیروت)

[2] (تاریخ الامم والملوک المعروف تاریخ الطبری ج ۲ ص ۱۵۳۔۱۵۴ مطبوعہ دار الکتب العلمیہ بیروت)

[3] (دلائل النبوة باب نقض قریش ما عاھدوا علیه رسول اللہ ﷺ بالحدیبیة ج ۵ ص ۷ مطبوعہ دار الکتب العلمیہ بیروت)

[4] (دلائل النبوة للاصبہانی ص ۷۳۔۷۴ رقم الحدیث ۵۹ مطبوعہ دار طیبة الریاض)

ترجمہ: حضور صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم نے فرمایا اے عمرو بن سالم! تمہاری مدد ہو چکی ہے۔[1]

محمد بن ابی بکر الدمشقی الشہیر بابن قیم الجوزیہ رحمہ اللہ لکھتے ہیں:

**فقال رسول اللہ نصرت یا عمرو ابن سالم۔**

ترجمہ: حضور صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم نے فرمایا اے عمرو بن سالم! تمہاری مدد ہو چکی ہے۔[2]

حافظ عماد الدین اسماعیل بن عمر بن کثیر رحمہ اللہ تعالیٰ متوفی ۷۷۴ھ روایت کرتے ہیں:

**فقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نصرت یا عمرو بن سالم۔**

ترجمہ: حضور صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم نے فرمایا اے عمرو بن سالم! تمہاری مدد ہو چکی ہے۔[3]

امام جلال الدین سیوطی رحمہ اللہ تعالیٰ روایت کرتے ہیں:

**فقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نصرت یا عمرو۔**

ترجمہ: حضور صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم نے فرمایا اے عمرو بن سالم! تمہاری مدد ہو چکی ہے۔[4]

الامام العالم العلامۃ علی بن برہان الدین الحلبی الشافعی رحمہ اللہ تعالیٰ لکھتے ہیں:

**عن میمونۃ رضی اللہ عنہا ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بات عندھا لیلۃ فقام لیتوضا للصلاۃ قالت فسمعتہ یقول لبیک لبیک لبیک ثلاثاً نصرت نصرت نصرت ثلاثاً فلما خرج قلت یارسول اللہ سمعتک تقول لبیک لبیک لبیک ثلاثاً نصرت نصرت نصرت ثلاثا کانک تکلم انساناً فھل کان معک احد قال ھذا راجز بنی کعب یعنی خزاعۃ یزعم ان قریشاً اعانت علیھم بکر بن وائل ای بطنا منھم وھو بنو نفاثۃ۔**

ترجمہ: حضرت ام المومنین میمونہ رضی اللہ عنہا بیان فرماتی ہیں کہ نبی اکرم صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم نے ایک رات میرے ہاں قیام کیا آپ صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم وضو کے لئے اٹھے تو میں نے آپ کو وضو کے دوران ارشاد فرماتے ہوئے سنا "میں حاضر ہوں مدد کو پہنچا میں تمہاری مدد کر دی گئی ہے جب آپ باہر تشریف لائے تو میں نے عرض کیا یارسول اللہ صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم میں نے آپ صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم کو حالت وضو میں تین بار لبیک لبیک نصرت نصرت کہتے ہوئے سنا ہے۔ گویا آپ کسی انسان سے گفتگو فرما رہے تھے۔ کیا آپ صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم کے ساتھ کوئی تھا۔ آپ صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم نے فرمایا یہ بنی کعب کا ایک فریادی تھا جو یہ کہہ رہا تھا کہ قریش نے ان کے خلاف ایک ٹولہ بنو نفاثہ کی مدد کی ہے۔[5]

---

[1] (الاکتفاء بما تضمنہ من مغازی رسول اللہ و الثلاثۃ الخلفاء غزوۃ الفتح ج ۲ ص ۲۱۶ مطبوعہ عالم الکتب بیروت)

[2] (زاد المعاد فی ھدی خیر العباد فصل فی الفتح الاعظم ج ۳ ص ۳۹۶ مطبوعہ مؤسسۃ الرسالۃ بیروت)

[3] (السیرۃ النبویۃ غزوۃ الفتح الاعظم و کانت فی رمضان سنۃ ثمان ج ۳ ص ۴۹۶ مطبوعہ دار الکتاب العربی بیروت)

[4] (خصائص الکبری باب ما وقع فی فتح مکۃ من المعجزات و الخصائص ج ۱ ص ۴۳۵ مطبوعہ دار الکتب العلمیہ بیروت)

[5] (انسان العیون فی سیرۃ الامین المامون المعروفۃ بالسیرۃ الحلبیہ ج ۳ ص ۷۱۔۷۲ مطبوعہ دار احیاء التراث العربی بیروت)، سیر ابن ھشام ج ۲ ص ۲۶۵)

## (۴) باب نمبر چار: اولیاء اللہ کا بعد الوفات لوگوں کی امداد کرنے کا بیان

محمد بن عبد الوہاب نجدی لکھتا ہے:

فقال رسول اللہ ﷺ نصرت یا عمرو بن سالم۔

ترجمہ: حضور ﷺ نے فرمایا اے عمرو بن سالم! تمہاری مدد ہو چکی ہے۔[1]

علامہ یوسف بن اسماعیل النبہانی رحمہ اللہ لکھتے ہیں:

اخرج الطبرانی عن میمونۃ ام المومنین رضی اللہ عنہا قالت بات عندی رسول اللہ ﷺ لیلۃ فقام لیتوضا للصلاۃ فسمعتہ یقول فی متوضئہ باللیل لبیک لبیک لبیک ثلاثاً نصرت نصرت نصرت ثلاثاً فلما خرج قلت یارسول اللہ سمعتک تقول فی متوضئک لبیک لبیک لبیک ثلاثاً نصرت نصرت نصرت ثلاثا کانک تکلم انساناً فھل کان معک احد فقال ھذا راجز بنی کعب و ھم بطن من خزاعۃ یستصرخنی الخ۔

ترجمہ: حضرت ام المومنین میمونہ رضی اللہ عنہا بیان فرماتی ہیں کہ نبی اکرم ﷺ نے ایک رات میرے ہاں قیام کیا آپ ﷺ وضو کے لئے اٹھے تو میں نے آپ کو وضو کے دوران ارشاد فرماتے ہوئے سنا ”میں حاضر ہوں مدد کو پہنچا میں تمہاری مدد کر دی گئی ہے جب آپ ﷺ باہر تشریف لائے تو میں نے عرض کیا یارسول اللہ ﷺ میں نے آپ ﷺ کو حالت وضو میں تین بار لبیک لبیک نصرت نصرت کہتے ہوئے سنا ہے۔ گویا آپ کسی انسان سے گفتگو فرما رہے تھے۔ کیا آپ ﷺ کے ساتھ کوئی تھا۔ فرمایا ہاں بنی کعب کا راجز مجھے مدد کے لئے پکار رہا تھا۔[2]

حافظ ابوالقاسم سلیمان بن احمد الطبرانی رحمہ اللہ تعالیٰ روایت کرتے ہیں:

حَدَّثَنَا سَعِيدُ بْنُ عَبْدِ الرَّحْمَنِ التُّسْتَرِيُّ، ثنا يَحْيَى بْنُ سُلَيْمَانَ بْنِ نَضْلَةَ الْمَدِينِيُّ، ثنا عَمِّي مُحَمَّدُ بْنُ نَضْلَةَ، عَنْ جَعْفَرِ بْنِ مُحَمَّدٍ، عَنْ أَبِيهِ، عَنْ جَدِّهِ، قَالَ: حَدَّثَتْنِي مَيْمُونَةُ بِنْتُ الْحَارِثِ، أَنَّ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بَاتَ عِنْدَهَا فِي لَيْلَتِهَا، ثُمَّ قَامَ يَتَوَضَّأُ لِلصَّلَاةِ فَسَمِعَتْهُ يَقُولُ فِي مُتَوَضَّئِهِ: لَبَّيْكَ لَبَّيْكَ، ثَلَاثًا، وَنُصِرْتَ وَنُصِرْتَ، ثَلَاثًا، قَالَتْ: فَلَمَّا خَرَجَ قُلْتُ: يَا رَسُولَ اللهِ بِأَبِي أَنْتَ سَمِعْتُكَ تَقُولُ فِي مُتَوَضَّئِكَ لَبَّيْكَ لَبَّيْكَ، ثَلَاثًا، وَنُصِرْتَ نُصِرْتَ، ثَلَاثًا، كَأَنَّكَ تُكَلِّمُ إِنْسَانًا فَهَلْ كَانَ مَعَكَ أَحَدٌ؟ قَالَ: هَذَا رَاجِزُ بَنِي كَعْبٍ يَسْتَصْرِخُنِي، وَيَزْعُمُ أَنَّ قُرَيْشًا أَعَانَتْ عَلَيْهِمْ بَنِي بَكْرٍ، ثُمَّ خَرَجَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَأَمَرَ عَائِشَةَ أَنْ تُجَهِّزَهُ وَلَا تُعْلِمُ أَحَدًا، قَالَتْ: فَدَخَلَ عَلَيْهَا أَبُوهَا فَقَالَ: يَا بُنَيَّةُ مَا هَذَا الْجِهَازُ؟ قَالَتْ: وَاللهِ مَا أَدْرِي، قَالَ: مَا هَذَا بِزَمَانِ غَزْوِ بَنِي الْأَصْفَرِ فَأَيْنَ يُرِيدُ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ؟ قَالَتْ: لَا عِلْمَ لِي، قَالَتْ: فَأَقَمْنَا ثَلَاثًا، ثُمَّ صَلَّى الصُّبْحَ بِالنَّاسِ فَسَمِعْتُ الرَّاجِزَ يَنْشُدُهُ:

البحر الرجز

يَا رَبِّ إِنِّي نَاشِدٌ مُحَمَّدًا  حِلْفَ أَبِينَا وَأَبِيهِ الْأَتْلَدَا

---

[1] (مختصر سیرۃ الرسول ص ۱۳۱ مطبوعہ دار القلم بیروت)

[2] (حجۃ اللہ علی العالمین فی معجزات سید المرسلین ص ۳۵۴ مطبوعہ دار الکتب العلمیہ بیروت)

## (۴) باب نمبر چار: اولیاء اللہ کا بعد الوفات لوگوں کی امداد کرنے کا بیان

إِنَّا وَلَدْنَاكَ فَكُنْتَ وَلَدًا ثَمَّةَ أَسْلَمْنَا فَلَمْ تَنْزِعْ يَدًا
إِنَّ قُرَيْشًا أَخْلَفُوكَ الْمَوْعِدَ وَنَقَضُوا مِيثَاقَكَ الْمُؤَكَّدَا
وَزَعَمَتْ أَنْ لَسْتَ تَدْعُو أَحَدًا فَانْصُرْ هَدَاكَ اللهُ نَصْرًا أَلْبَدَا
وَادْعُ عِبَادَ اللهِ يَأْتُوا مَدَدًا فِيهِمْ رَسُولُ اللهِ قَدْ تَجَرَّدَا
أَبْيَضُ مِثْلُ الْبَدْرِ يَنْحِي صُعُدًا لَوْ سِيمَ خَسَفًا وَجْهِهِ تَرَبَّدَا

فَقَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: نُصِرْتُ، ثَلَاثًا، أَوْ لَبَّيْكَ لَبَّيْكَ، ثَلَاثًا....الخ۔[1]

یہ حدیث مبارکہ صحیح ہے طبرانی کبیر کے محشیٰ (جو کہ غیر مقلد ہے) نے مجمع الزوائد کے حوالے سے لکھا ہے کہ اس کی سند میں یحییٰ بن سلیمان نضلۃ ہے جو کہ ضعیف ہے۔ اس کا جواب یہ ہے کہ یہ جرح مبہم ہے جو کہ طے شدہ اصول کے مطابق قبول نہیں ہے۔ علامہ ہیثمی رحمۃ اللہ علیہ کی یہ جرح مبہم ہے اس وجہ سے قبول نہیں ہے۔

دوم امام ابن حجر عسقلانی رحمۃ اللہ علیہ یحییٰ بن سلیمان رحمۃ اللہ علیہ کے بارے میں لکھتے ہیں:

وذكره بن حبان في الثقات۔

ترجمہ: یعنی امام ابن حبان رحمۃ اللہ علیہ نے اس کو ثقات میں ذکر کیا ہے۔[2]

امام الحافظ عبد اللہ بن عدی الجرجانی رحمہ اللہ لکھتے ہیں:

احاديث عامتها مستقيمة۔

ترجمہ: اس کی عام احادیث مستقیم ہیں۔[3]

اس حدیث مبارکہ میں واضح ثبوت ہے کہ حضور ﷺ راجز رضی اللہ عنہ کو دیکھ بھی رہے تھے ان کی آواز بھی سن رہے تھے اور نصرت نصرت فرما کر ان کی مدد فرما رہے تھے۔ اس حدیث مبارکہ میں علم غیب مصطفی ﷺ کے ساتھ استمداد کا بھی ثبوت ہے۔

معلوم ہوا کہ آقا ﷺ اپنے غلاموں کی دستگیری فرماتے ہیں اور ان کے غموں کو دور فرماتے ہیں اور اس حدیث مبارکہ میں یہ بھی واضح ہوا کہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم دور دراز مقام سے حضور ﷺ کو ندا بھی کرتے تھے اور مدد بھی طلب کرتے تھے۔

---

[1] (المعجم الکبیر طبرانی ج ۲۳ ص ۴۳۳۔۴۳۴ رقم الحدیث ۱۰۵۲ مطبوعہ مکتبۃ العلوم والحکم الموصل)
[2] (لسان المیزان ج ۶ ص ۲۶۱ مطبوعہ مؤسسۃ الاعلمی للمطبوعات بیروت)
[3] (الکامل فی ضعفاء الرجال ج ۷ ص ۲۵۵ برقم ۲۱۵۶ مطبوعہ دار الفکر بیروت)

## (۴) باب نمبر چار: اولیاء اللہ کا بعد الوفات لوگوں کی امداد کرنے کا بیان

حافظ ابو القاسم سلیمان بن احمد الطبرانی رحمہ اللہ روایت کرتے ہیں:

حدثنا الحسین بن اسحاق التستری ثنا احمد بن یحیی الصوفی ثنا عبدالرحمن بن سھل حدثنی ابی عن عبداللہ بن عیسی عن زید بن علی عن عتبۃ بن غزوان عن نبی اللہ ﷺ قال اذا اضل احدکم شیئا او اراد احدکم عوناً وھو بارض لیس بھا انیس فلیقل یاعباداللہ اغیثونی یاعباداللہ اغیثونی... وقدجرب ذلک۔

ترجمہ: حضرت عتبہ بن غزوان رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور ﷺ نے فرمایا جب تم کوئی چیز گم کرلو یا مدد کا ارادہ کرلو اور اگر تم ایسی جگہ پر ہو کہ وہاں پر تمہارا کوئی انیس نہیں ہے تو اس طرح کہنا چاہیے۔ اے اللہ کے بندو میری فریاد رسی کروا اے اللہ کے بندو میری فریاد رسی کرو۔ امام طبرانی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ یہ حدیث مجرب ہے۔[1]

مولوی اشرف علی صاحب نے اپنی کتاب نشر الطیب کے آخر میں شیم الحبیب کے عربی کے اشعار کا ترجمہ کیا جس کا نام شیم الطیب رکھا۔ جس میں حضور علیہ السلام سے بے دریغ امداد مانگی اشعار حسب ذیل ہیں:

شیم الطیب ترجمہ شیم الطیب مصنفہ مولوی اشرف علی صاحب تھانوی صفحہ ۱۴۵۔[2]

| | |
|---|---|
| یاشفیع العباد خذبیدی | انت فی الاضطرار معتمدی |
| دستگیری کیجئے میری نبی ﷺ | کشمکش میں تم ہی ہو میرے ولی |
| لیس لی ملجاءسواک اغث | مسنی الضر سیدی سندی |
| جز تمہارے ہے کہاں میری پناہ | فوج کلفت مجھ پہ آغالب ہوئی! |
| غشنی الدھر ابن عبداللہ | کن مغیثا فانت لی مددی |
| ابن عبداللہ زمانہ ہے خلاف | اے مرے مولیٰ خبر لیجئے مری |
| نام احمد چوں حصینے شد حصین | پس چہ باشد ذات آں روح الامین |

### حاجی امداداللہ مہاجر مکی رحمۃ اللہ علیہ کا "یارسول اللہ ﷺ" کہہ کر پکارنا:

حاجی امداداللہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ ایک عاشق رسول بزرگ تھے جنہوں نے نبی اکرم ﷺ کو غائبانہ استغاثہ کی نیت سے "یا" حرف نداء کے ساتھ "یارسول اللہ" کہہ کر پکارا اور فریادیں کیں۔

[1] (طبرانی کبیر ج ۱۷ ص ۱۱۷ رقم الحدیث ۲۹۰ مطبوعہ مکتبۃ العلوم والحکم الموصل)

[2] (الکامل فی ضعفاء الرجال ج ۷ ص ۲۵۵ برقم ۲۱۵۶ مطبوعہ دار الفکر بیروت)

## (۴) باب نمبر چار: اولیاء اللہ کا بعد الوفات لوگوں کی امداد کرنے کا بیان

لیجئے دیکھئے:

(۱)

ذرا چہرہ سے پردے کو اٹھاؤ یا رسول اللہ (ﷺ)
مجھے دیدار تم اپنا دکھاؤ یا رسول اللہ (ﷺ)

شفیع عاصیاں ہو تم وسیلہ بے کساں ہو تم
تمہیں چھوڑ اب کہاں جاؤں بتاؤ یا رسول اللہ (ﷺ)

یقیں ہو جائے گا کفار کو بھی اپنی بخشش کا
جو میدان میں شفاعت کے تم آؤ یا رسول اللہ (ﷺ)

جہاز امت کا حق نے کر دیا ہے آپ کے ہاتھوں
بس اب چاہو ڈوباؤ یا تراؤ یا رسول اللہ (ﷺ)

پھنسا کر اپنے دام عشق میں امداد عاشق کو
بس اب قید دو عالم سے چھڑاؤ یا رسول اللہ (ﷺ)

(۲)

یا رسول کبریا (ﷺ) فریاد ہے
یا محمد مصطفیٰ (ﷺ) فریاد ہے

سخت مشکل میں پھنسا ہوں آجکل
اے میرے مشکل کشا (ﷺ) فریاد ہے

چہرہ تاباں کو دکھلا دو مجھے
تم سے اے نور خدا (ﷺ) فریاد ہے[1]

**الا ستعانة بالناس فی دفع الضرر و الظلم جائزة** اور خازن زیر آیت ۴۲ **فانساہ الشیطٰن** میں ہے: **الاستعانة بالمخلوق فی دفع الضرر** جائز مصیبت دور کرنے کے لئے مخلوق سے مدد لینا جائز ہے۔

درمختار جلد سوم باب اللقطہ کے آخر میں گمی ہوئی چیز تلاش کرنے کے لئے ایک عمل لکھا:

**ان الانسان اذا ضاع لہ شیئی و ارادان یردہ اللہ علیہ فلیقف علی مکان عال مستقبل القبلة و یقرء الفاتحة و یھدی ثوابھا للنبی علیہ السلام ثم یھدی ثوابھا لسیدی احمد ابن علوان یقول یا سیدی یا احمد ابن علوان ان لم ترد علی ضالتی و الا نزعتک من دیوان الاولیآء فان اللہ یرد ضالتہ ببرکتہ۔**

ترجمہ: جس کسی کی کوئی چیز گم ہو جائے اور وہ چاہے کے خدا وہ چیز واپس ملادے تو کسی اونچی جگہ پر قبلہ کو منہ کر کے کھڑا ہو اور سورہ فاتحہ پڑھ کر اس کا ثواب نبی علیہ السلام کو ہدیہ کرے پھر سیدی احمد ابن علوان کو ہدیہ کرے پھر یوں کہے کہ اے سیدی احمد بن علوان واپس نہ کر دی تو میں آپ کو دفتر اولیاء سے نکال لوں گا۔ پس خدا تعالیٰ اس کی گمی ہوئی چیز ان کی برکت سے ملاوے گا۔[2]

---

[1] (نالۂ امداد غریب ص ۲۲ مصنف حاجی امداد اللہ مہاجر مکی رحمہ اللہ، سیف سکندری ص ۳۰) تفسیر کبیر و روح البیان و خازن میں سورہ یوسف زیر آیت فلبث فی السجن بضع سنین (پارہ ۱۲ سورہ ۱۲ آیت نمبر ۴۲) (تفسیر روح البیان ج ۴ ص ۲۴۰ مطبوعہ دار احیاء التراث العربی بیروت)

[2] (رد المحتار باب اللقطہ ج ۳ ص ۳۲۴ مطبوعہ دار احیاء التراث العربی بیروت)

## (۴) باب نمبر چار: اولیاء اللہ کا بعد الوفات لوگوں کی امداد کرنے کا بیان

اس دعا میں سید احمد ابن علوان کو پکارا بھی ان سے مدد مانگی ان سے گمی ہوئی چیز بھی طلب کی اور یہ دعا کس نے بتائی حنفیوں کے فقیہ اعظم صاحب در مختار نے۔

حضرت امام ابو حنیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ قصیدہ نعمان میں فرماتے ہیں:

یا اکرم الثقلین یا کنز الوری — جدلی بجودک و ارضی برضاک

انا طامع بالجود منک لم یکن — لابی حنیفۃ فی الانام سواک

اے موجودات سے اکرم اور نعمت الٰہی کے خزانے جو اللہ نے آپ کو دیا ہے مجھے بھی دیجئے اور اللہ نے آپ کو راضی کیا ہے مجھے بھی آپ راضی فرمائیے۔ میں آپ کی سخاوت کا امیدوار ہوں آپ کے سوا ابو حنیفہ کا خلقت میں کوئی نہیں۔ اس میں حضور علیہ السلام سے صریح مدد لی گئی ہے۔

قصیدہ بردہ میں ہے:

یا اکرم الخلق مالی من الوذبہ — سواک عند حلول الحادث العمم

اے تمام مخلوق سے بہتر میرا آپ ﷺ کے سوا کوئی نہیں — جس کی میں پناہ لوں مصیبت کے وقت[1]

اگر ہم ان علماء و فقہاء کا کلام جمع کریں۔ جس میں انہوں نے حضور علیہ السلام سے مدد مانگی ہے۔ تو اس کے لئے دفتر درکار ہیں صرف اتنے پر ہی اکتفا کرتے ہیں۔ نیز ہم سفر برائے زیارت قبور میں شامی کی عبارت نقل کریں گے۔ جس میں امام شافعی فرماتے ہیں کہ جب مجھے کوئی حاجت پیش ہوتی ہے تو امام ابو حنیفہ رضی اللہ عنہ کے مزار پر آتا ہوں ان کی برکت سے کام ہو جاتا ہے۔[2]

امام خطیب بغدادی رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں:

اخبرنا القاضی ابو عبداللہ الحسین ابن علی بن محمد الصمیری قال انبانا عمر بن ابراھیم المقری قال نبانا مکرم بن احمد قال نبانا عمر بن اسحاق بن ابراھیم قال نبانا علی بن میمون قال سمعت الشافعی یقول انی لاتبرک بابی حنیفۃ واجئی الی قبرہ فی کل یوم یعنی زائرا فاذا عرضت لی حاجۃ صلیت رکعتیں وجئت الی قبرہ سالت اللہ تعالیٰ الحاجۃ عندہ فما تبعد عنی حتیٰ تقضی۔

ترجمہ: حضرت علی بن میمون نے فرمایا کہ میں نے امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ سے سنا کہ بے شک میں امام ابو حنیفہ رضی اللہ عنہ کے وسیلے سے برکت حاصل کرتا ہوں اور ہر روز ان کی قبر کی زیارت کے لئے آتا ہوں۔ جب مجھے کوئی حاجت پیش آئے تو

---

[1] (شرح الخرپوتی علی لبردۃ ص ۲۱۸ مطبوعہ نور محمد کتب خانہ کراچی)

[2] (اخبار ابی حنیفہ و اصحابہ ص ۸۹ مطبوعہ مکتبہ عزیزیہ)، (تانیب الخطیب ص ۱۶ مطبوعہ مکتبہ ملتان)

میں دو رکعت نماز پڑھتا ہوں اور امام ابو حنیفہ رضی اللہ عنہ کی قبر پر حاضری دیتا ہوں اور قبر کے پاس اللہ تعالیٰ سے دعا مانگتا ہوں تو وہ میری حاجت بہت جلد پوری ہو جاتی ہے۔[1]

نزہتہ الخاطر الفاتر فی ترجمہ سیدی الشریف عبد القادر مصنفہ ملا علی قاری ص ۶۱ میں حضور غوث اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا یہ قول نقل فرمایا:

**من استغاث بی فی کربة کشفت عنه و من نادانی باسمی فی شدة فرجت عنه و من توسل بی الی اللہ فی حاجة قضیت۔**

ترجمہ: یعنی جو کوئی رنج و غم میں مجھ سے مدد مانگے تو اس کا رنج و غم دور ہو گا اور جو سختی کے وقت میرا نام لے کر مجھے پکارے تو وہ شدت دفع ہو گی اور جو کسی حاجت میں رب کی طرف مجھے وسیلہ بنائے تو اس کی حاجت پوری ہو گی۔[2]

**تمت الکتاب بعون الملک الوھاب۔**

---

[1] (تاریخ بغداد ج ۱ ص ۱۲۳ مطبوعہ دار الفکر بیروت)

[2] (بہجۃ الاسرار ص ۱۰۲ مطبوعہ مکتبۃ مصطفیٰ البابی مصر)

